انھوں نے جواب دیا:

”آدمی اور حلال جانوروں کا جھوٹا پانی پاک ہے۔ جیسے گائے۔ بکری، کبوتر، فاختہ، گھوڑا!“

(تعلیم الاسلام حصہ دوم ص ۳۹ پانی کا بیان)

مفتی صاحب کے اس فتوے سے معلوم ہوا کہ دیوبندیوں کے نزدیک گھوڑا حلال ہے۔

اشرفعلی تھانوی صاحب فرماتے ہیں: ”گھوڑے کا کھانا جائز ہے لیکن بہتر نہیں۔“

(بہشتی زیور حصہ سوم ص ۵۶ مسئلہ نمبر ۲ حلال وحرام چیزوں کا بیان)

**سیاح:** آپ کیسی باتیں کر رہے ہیں؟ مجھے تو یہ سب طلسم ہوشربا معلوم ہوتا ہے۔

**بیرا:** تھوڑی دیر انتظار کریں تو پھر کُتے کے تکے بھی حاضر کر دیئے جائیں گے۔ حضرت تھانوی صاحب ایک کتے کو ذبح کر کے اب اس کا گوشت کاٹ کر تیار کر رہے ہیں۔ ہم نے اپنے دیوبندی بھائیوں کے لئے ایک اور بھی زبردست تحفہ تیار کر رکھا ہے۔

**سیاح:** وہ کیا ہے؟

**بیرا:** یہ کالا سا پھرتیلا پرندہ دیکھ رہے ہیں، اسے کوا کہتے ہیں، یہ دیوبندی فقہ میں حلال ہے لہٰذا یہ کوے روسٹ بروسٹ کر کے تیار رکھے ہیں، یہ وہ نامی گرامی کوے ہیں جنھیں انوار خورشید صاحب، یوسف لدھیانوی صاحب اور انوراوکاڑوی صاحب خود شکار کر کے لائے ہیں لیکن یاد رہے کہ ان کا ریٹ بہت زیادہ ہے۔

**گائیڈ:** ہاں! مجھے یاد آیا کہ مولانا محمد تقی عثمانی صاحب نے تو واضح فرما رکھا ہے کہ

”ہر خلط کرنے والا کوا حلال ہے خواہ وہ موذی ہو یا نہو اور یہی فیصلہ ہمارے اکابر مثلاً حضرت مولانا گنگوہی وغیرہ سے منقول ہے۔“ (احسن الفتاویٰ جلد ۷ ص ۴۵۵)

گنگوہی صاحب سے زاغ معروفہ کے کھانے کے بارے میں پوچھا گیا تو انھوں نے جواب دیا: ”ثواب ہوگا۔“ (تالیفاتِ رشیدیہ ص ۴۸۹، فتاویٰ رشیدیہ ص ۵۸۳)

آپ کی معلومات میں اضافے کے لئے عرض کروں کہ اسی قسم کے فتووں کی وجہ سے ہمارے مولویوں نے سلانوالی سرگودھا (پاکستان) میں کوے شکار کر کے ان کی دیگیں پکائیں

اورمزے لے لے کر کھائی تھیں۔

**سیاح:** یہ سامنے کون سا پرندہ لٹکا ہوا ہے۔

**بیرا:** یہ اُلّو ہے جو ہم نے اپنے دیوبندی مہمانوں کے لئے خاص طور پر شکار کیا ہے۔اس کا سُوپ (شوربا) انتہائی لذیذ ہوتا ہے۔

**گائیڈ:** بالکل صحیح کہا آپ نے! ہماری معتبر کتاب فتاویٰ عالمگیری میں لکھا ہوا ہے:

''والبوم یؤ کل '' اور اُلو کھایا جاتا ہے۔(ج ۵ ص ۲۹۰، الباب الثانی فی بیان مایؤکل من الحیوان ومالا یؤکل)

**سیاح:** کوئی اُلو کا پٹھا ہی اُلو کھا سکتا ہے،کوئی حلال چیز پکی ہوئی موجود ہے یا...؟

**بیرا:** یہ سب چیزیں جن کا میں نے ذکر کیا ہے دیوبندی مذہب میں ان کا ذبح کرنا حلال ہے،اسی لئے ہم نے ان کا خصوصی اہتمام کیا ہے۔ان کے پکانے میں ہم نے بہت اعلیٰ قسم کا نمک استعمال کیا ہے۔بہت عرصہ پہلے ایک خنزیر نمک کی کان میں گر کر نمک ہو گیا تھا،ہم نے اسے احتیاط کے ساتھ نمک کی کان سے نکال کر رکھا ہوا ہے تا کہ کھانے کا مزہ دوبالا ہو جائے۔

**گائیڈ:** بھئی اس میں حیران ہونے والی کیا بات ہے؟ ہماری مستند کتاب فتاویٰ عالمگیری میں لکھا ہوا ہے: ''**الحمار أو الخنزير إذ وقع في المملحة فصار ملحًا أو بئرًا لبالوعة إذا صار طينًا يطهر عندهما خلافًا لأبي يوسف...**''

گدھا یا خنزیر اگر نمک کی کان میں گر کر نمک ہو جائے یا گندا نالہ جب مٹی ہو جائے تو ابو یوسف کے برخلاف ان دونوں کے نزدیک پاک ہے.... (ج ا ص ۴۵، الباب السابع فی النجاسۃ وأحکامھا)

**سیاح:** کیا یہاں گائے کا گوشت بھی ملتا ہے؟

**بیرا** (کانوں کو ہاتھ لگاتے ہوئے): نہیں جناب! ہندوستان میں گائے کا گوشت کھانا غیر اسلامی ہے۔

**سیاح:** آپ کیا کہہ رہے ہیں؟

**گائیڈ:** ہمارے دارالعلوم دیوبند نے فتویٰ جاری کیا ہے کہ حکومتی پابندی کی صورت میں گائے ذبح کرنا یا اس کا گوشت کھانا غیر اسلامی ہے لہٰذا مسلمان گائے ذبح کرنے یا اس کا

گوشت کھانے یا گائے کی کھالوں کی تجارت کرنے سے باز رہیں۔ مفتی حبیب الرحمٰن صاحب فتویٰ جاری کرتے ہوئے فرماتے ہیں: ”اگر گائے ذبح کرنا، اس کا گوشت کھانا یا اس کی تجارت کرنا قانون میں منع ہے تو شریعت اس کی اجازت نہیں دیتی“

دیکھئے نوائے وقت ۲۸/ اپریل ۲۰۰۸ء اور جرأت کراچی ۲۸/ اپریل ۲۰۰۸ء

**سیاح:** عجیب دیوبندی فقہ ہے جس میں گائے کا گوشت حرام ہے لیکن کتا اور گدھا ذبح کر کے ان کا گوشت بیچنا جائز ہے۔ سبحان اللہ! ہندو مذہب کا احترام اور اسلام سے مذاق! توبہ توبہ......

**گائیڈ:** دیوبندی فقہ کی باریکیاں آپ لوگ نہیں سمجھ سکتے۔

**سیاح:** سنا ہے کہ اس فتوے کی تردید بھی بعض اخباروں میں شائع ہوئی تھی۔

**گائیڈ:** وہ سب جھوٹ ہے۔ اصل فتویٰ یہی ہے لیکن تقیے کے طور پر بعض دیوبندیوں نے خود ہی تردید گھڑ کے اخباروں میں شائع کر دی ہے جس سے مفتی حبیب الرحمٰن صاحب اور اکابر علمائے دیوبند بری ہیں۔

**سیاح:** اُف! یہ شخص کس قدر گندا اور نجس ہے کہ خود اپنی انگلی کو چاٹ رہا ہے حالانکہ اس کی انگلی کے ساتھ ٹٹی لگی ہوئی ہے۔

**گائیڈ:** گستاخی نہ کریں، یہ مفتی زرولی صاحب ہیں جو فقۂ دیوبندی کے ایک معرکۃ الآراء مسئلے پر عمل کر رہے ہیں۔ مسئلہ یہ ہے کہ ”إذا أصابت النجاسة بعض أعضائه و لحسها بلسانه حتی ذهب أثرها يطهر“ اگر بعض اعضاء کو نجاست لگ جائے اور اپنی زبان سے (اُس وقت تک) چاٹے حتیٰ کہ اس کا اثر ختم ہو جائے تو (وہ جگہ) پاک ہو جاتی ہے۔

(فتاویٰ عالمگیری ج ۱ ص ۴۵، واللفظ لہ، فتاویٰ قاضیخان ج ۱ ص ۱۱)

**سیاح:** میں نے اپنی ساری زندگی میں اتنے گندے اور پلید مسئلے کبھی نہیں سُنے تھے جو یہاں دیوبند کی سیر کے دوران میں معلوم ہوئے ہیں۔ میرے لئے اندرا گاندھی ہوٹل میں ایک منٹ ٹھہرنا ممکن نہیں ہے، آیئے باہر چلیں۔

# گنگوہی و نانوتوی خانقاہ

**سیاح** (باہر نکل کر): یہ سامنے کون سا کمرہ ہے؟

**گائیڈ:** یہ گنگوہی و نانوتوی خانقاہ ہے۔

**سیاح:** آیئے اندر جا کر دیکھتے ہیں کہ اس میں کیا ہے؟

**گائیڈ** (دروازہ کھولتے ہوئے): آئیں تشریف لائیں۔

**سیاح:** ارے وہ دو مرد ایک چارپائی پر لیٹے ہوئے ہیں، ایک کالا کلوٹا مولوی صاحب معلوم ہوتا ہے جو عاشقوں جیسی حرکتیں کر رہا ہے اور دوسرا غالباً اس کا شاگرد ہے۔ یہ دونوں کیسی حرکتیں کر رہے ہیں؟ انھیں شرم نہیں آتی!

**گائیڈ:** مولوی صاحب تو پالن حقانی ہیں اور لڑکا جو نظر آرہا ہے وہ محمود عالم اوکاڑوی ہے۔

**سیاح:** یہ دونوں کیوں کھلے عام منہ کالا کر رہے ہیں؟

**گائیڈ:** پالن صاحب کہتے ہیں کہ اس میں شرم کی کیا بات ہے؟ یہ کام تو ہمارے اکابر سے بھی ثابت ہے۔ حکیم الامت اشرفعلی تھانوی صاحب فرماتے ہیں:

> ''ایک دفعہ گنگوہ کی خانقاہ میں مجمع تھا۔ حضرت گنگوہی اور حضرت نانوتوی کے مرید و شاگرد سب جمع تھے۔ اور یہ دونوں حضرات بھی وہیں مجمع میں تشریف فرما تھے۔ کہ حضرت گنگوہی نے حضرت نانوتوی سے محبت آمیز لہجہ میں فرمایا کہ یہاں ذرا لیٹ جاؤ۔ حضرت نانوتوی کچھ شرما سے گئے۔ مگر حضرت نے پھر فرمایا تو بہت ادب کے ساتھ چت لیٹ گئے۔ حضرت بھی اسی چارپائی پر لیٹ گئے اور مولانا کی طرف کو کروٹ لے کر اپنا ہاتھ ان کے سینے پر رکھ دیا جیسے کوئی عاشق صادق اپنے قلب کو تسکین دیا کرتا ہے۔ مولانا ہر چند فرماتے ہیں کہ میاں کیا کر رہے ہو یہ لوگ کیا کہیں گے۔ حضرت نے فرمایا کہ لوگ کہیں گے کہنے دو۔''

(حکایاتِ اولیاء عرف ارواح ثلاثہ ص ۳۰۷ حکایت نمبر ۳۰۵)

پالن صاحب کہتے ہیں کہ مجھے بھی لوگوں کی پرواہ نہیں ہے، میں تو اپنا کام جاری رکھوں گا۔

**سیاح:** کیسا اندھیر ہے کہ زنا اور قومِ لوط کے پیروکاروں کو کھلی چھٹی دے رکھی ہے بلکہ فقہی تحفظ بھی فراہم کردیا گیا ہے۔؟!

**گائیڈ:** آپ کی اطلاع کے لئے عرض کروں کہ ہمارے اکابر مولانا قاسم نانوتوی اور مولانا رشید احمد گنگوہی کا آپس میں نکاح ہوا تھا۔

گنگوہی صاحب بذاتِ خود ارشاد فرماتے ہیں:

''میں نے ایکبار خواب دیکھا تھا کہ مولوی محمد قاسم صاحب عروس کی صورت میں ہیں اور میرا اُن سے نکاح ہوا ہے سو جسطرح زن وشوہر میں ایک کو دوسرے سے فائدہ پہونچتا ہے اِسی طرح مجھے اُن سے اور اُنہیں مجھسے فائدہ پہونچا ہے اُنہوں نے حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی تعریف کر کے ہمیں مرید کرایا اور ہم نے حضرت سے سفارش کر کے اُنہیں مرید کرادیا''

(تذکرۃ الرشید ج ۲ ص ۲۸۹)

**سیاح:** مرد کا مرد سے نکاح؟ یہ تو میں نے کبھی سُنا بھی نہیں تھا۔

اچھا! یہ نکاح کس نے پڑھایا تھا؟

**گائیڈ:** مجھے معلوم نہیں، ہوسکتا ہے کہ نواب قطب الدین دہلوی یا مشہور کذاب ومکار قاری عبدالرحمٰن پانی پتی نے یہ نکاح پڑھایا ہو۔ واللہ اعلم

**سیاح:** ایسے نکاح اور نکاح پڑھانے والے پر لعنت ہے۔ ایسے لگتا ہے کہ میں دیوبند نہیں بلکہ یورپ میں آگیا ہوں۔ آیئے یہاں سے باہر نکلیں، میرا سر تو درد کے مارے پھٹا جارہا ہے۔

**گائیڈ:** میں آپ کو مولانا حسین احمد ٹانڈوی گاندھوی کے پاس لے جاتا ہوں جو بہت اعلیٰ قسم کا تعویذ لکھتے ہیں۔ اس تعویذ میں بہشتی زیور والے تعویذ کے ساتھ، پیشاب کے ساتھ سورۂ فاتحہ کو لکھا جاتا ہے اور بعد میں تبلیغی جماعت والے مولوی الیاس صاحب کی نانی کا تبرک ڈال دیا جاتا ہے۔

**سیاح:** پیشاب کے ساتھ سورۂ فاتحہ؟ آپ یہ کیا کہہ رہے ہیں؟

**گائیڈ:** جی ہاں، ہمارے دیوبندی مذہب میں پیشاب کے ساتھ سورۂ فاتحہ لکھنا جائز ہے۔

فتاویٰ شامی میں لکھا ہوا ہے:

''لو رعف فكتب الفاتحة بالدم علٰى جبهته وأنفه جاز للاستشفاء وبالبول أيضًا إن علم فيه شفاء لابأس به لكن لم ينقل وهذا لأن الحرمة ساقطة عند الاستشفاء كحل الخمر و الميتة للعطشان و الجائع گرنکسیر پھوٹے پھر پیشانی اور ناک پر خون کے ساتھ سورۂ فاتحہ لکھے تو شفا حاصل کرنے کے لئے جائز ہے اور پیشاب کے ساتھ بھی جائز ہے اگر یہ پتا ہو کہ اس میں شفا ہے تو اس میں کوئی حرج نہیں ہے لیکن یہ بات کسی سے منقول نہیں ہے اور بات یہ ہے کہ علاج کے وقت حرام ہونا ساقط ہو جاتا ہے جیسے کہ پیاسے اور بھوکے کے لئے شراب اور مردار حلال ہو جاتا ہے۔ (ردالمحتار ج ا ص ۱۵۴)

**سیاح:** بہشتی زیور والا تعویذ کون سا ہے؟

**گائیڈ:** ''للت پی رکت کچھوی تاپ تلی باؤ گولہ بروٹ''

دیکھئے بہشتی زیور (حصہ نہم ص ۱۰۰)

یہ تعویذ تھانوی صاحب کے خاص معمولات میں سے ہے۔

**سیاح:** اس کا مطلب کیا ہے؟

**گائیڈ:** مطلب تو مجھے بھی معلوم نہیں۔ یاد رہے کہ اکابر کی باتوں پر اعتراض نہیں کرنا چاہئے۔

**سیاح:** الیاس صاحب کی نانی کے تبرک والا قصہ کیا ہے؟

**گائیڈ:** مولانا عاشق الٰہی میرٹھی دیوبندی فرماتے ہیں:

'' بی امّی کی عمر طویل ہوئی اور انھوں نے نواسوں کی اولاد کو بھی دیکھا۔ اخیر عمر میں بصارت اور چلنے پھرنے سے معذور ہو گئی تھیں اور مرض الموت میں تین سال کامل صاحبِ فراش رہیں مگر نہ قلبی و لسانی ذکر اللہ میں فرق آیا اور نہ صبر و رضا بر قضا میں کمی لاحق ہوئی۔ جس مریض کو تین سال مرض اسہال میں اس طرح گذریں کہ کروٹ بدلنا بھی دشوار ہو اُس کے متعلق یہ خیال بے موقع

نہ تھا کہ بستر کی بدبو دھوبی کے یہاں بھی نہ جائے گی۔ مگر دیکھنے والوں نے دیکھا کہ غسل کے لئے چارپائی سے اُتارنے پر پوتڑے نکالے گئے جو نیچے رکھ دیئے جاتے تھے تو ان میں بدبو کی جگہ خوشبو اور ایسی نرالی مہک پھوٹتی تھی کہ ایک دوسرے کو سُنگھاتا اور ہر مرد و عورت تعجب کرتا تھا چنانچہ بغیر دُھلوائے اُن کو تبرک بنا کر رکھ لیا گیا۔ (تذکرۃ الخلیل ص ۹۶،۹۷)

**سیاح:** اس پاخانے یعنی دیوبندی تبرک سے کچھ خوردہ ہر پکے دیوبندی کو ضرور چکھانا چاہیے تاکہ وہ کماحقہ لطف اندوز ہو سکے۔ تھو، تھو! ایسی اکابر پرستی سے اللہ کی پناہ۔!

a a a

# دیوبند اور انگریز

**سیاح** (ایک بڑے کمرے کی طرف اشارہ کرتے ہوئے): اس کمرے پر برطانیہ کا جھنڈا کیوں لگا ہوا ہے؟

**گائیڈ:** ہندوؤں کے ساتھ ساتھ ہمارے انگریزوں کے ساتھ بھی بہت گہرے تعلقات ہیں۔ ہمارے اکابر مثلاً مولانا قاسم نانوتوی صاحب وغیرہ نے شاملی کے مقام پر انگریزوں کی حمایت میں زبردست جنگ لڑی تھی۔ انگریز سرکار کی حمایت میں لڑی جانے والی اس جنگ کے حالات بیان کرتے ہوئے مولانا عاشق الٰہی میرٹھی صاحب لکھتے ہیں:

''ایک مرتبہ ایسا بھی اتفاق ہوا کہ حضرت امام ربانی اپنے رفیق جانی مولانا قاسم العلوم اور طبیب روحانی اعلیٰحضرت حاجی صاحب و نیز حافظ ضامن صاحب کے ہمراہ تھے کہ بندوقچیوں سے مقابلہ ہو گیا۔ یہ نبرد آزما دلیر جتھا اپنی سرکار کے مخالف باغیوں کے سامنے سے بھاگنے یا ہٹجانے والا نہ تھا اس لئے اٹل پہاڑ کی طرح پرا جما کر ڈٹ گیا اور سرکار پر جان نثاری کے لئے طیار ہو گیا۔ اللہ رے شجاعت و جوانمردی کہ جس ہولناک منظر سے شیر کا پتّہ پانی اور بہادر سے بہادر کا زِہرہ آب ہو جائے وہاں چند فقیر ہاتھوں میں تلواریں لئے جم غفیر بندوقچیوں کے سامنے ایسے جمے رہے گویا زمین نے پاؤں پکڑ لئے ہیں چنانچہ آپ پر فیریں ہوئیں اور حضرت حافظ ضامن صاحب رحمۃ اللہ علیہ زیرِ ناف گولی کھا کر شہید بھی ہوئے۔'' (تذکرۃ الرشید ج ا ص ۷۴، ۷۵)

**سیاح:** اچھا، حافظ ضامن صاحب مسلمان باغیوں سے لڑتے ہوئے اور انگریزوں کی حمایت میں مارے گئے تھے اور تم اسے شہید کہہ رہے ہو؟!

**گائیڈ:** جی ہاں! انگریزوں کے یہ باغی مسلمان بہت بُرے تھے اور ایسٹ انڈیا کمپنی والے انگریز تو بے حد رحم دل اور اچھے تھے۔ مولانا عاشق الٰہی صاحب مزید لکھتے ہیں:

''جن کے سروں پر موت کھیل رہی تھی اُنہوں نے کمپنی کے امن وعافیت کا زمانہ قدر کی نظر سے نہ دیکھا اور اپنی رحم دل گورنمنٹ کے سامنے بغاوت کا علم قائم کیا۔ فوجیں باغی ہوئیں حاکم کی نافرمان بنیں قتل وقتال کا بند دروازہ کھولا اور جوانمردی کے غرّہ میں اپنے پیروں پر خود کُہاڑیاں ماریں۔'' (تذکرۃ الرشید ج ا ص ۷۳)

**سیاح:** سنا ہے کہ ۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی کے بعد بعض لوگوں نے نانوتوی اور گنگوہی وغیرہ پر بغاوت کی تہمت لگائی تھی؟

**گائیڈ:** جی ہاں! مولانا عاشق الٰہی لکھتے ہیں:

''جب بغاوت وفساد کا قصہ فرو ہوا اور رحمدل گورنمنٹ کی حکومت نے دوبارہ غلبہ پا کر باغیونکی سرکوبی شروع کی تو جن بُزدل مفسدوں کو سوائے اس کے اپنی رہائی کا کوئی چارہ نہ تھا کہ جھوٹی سچی تہمتوں اور مخبری کے پیشہ سے سرکاری خیر خواہ اپنے کو ظاہر کریں اُنہوں نے اپنا رنگ جمایا اور ان گوشہ نشین حضرات پر بھی بغاوت کا الزام لگایا اور یہ مخبری کی کہ تھانہ کے فساد میں اصل الاصول یہی لوگ تھے اور شاملی کی تحصیل پر حملہ کرنے والا یہی گروہ تھا بستی کی دکانوں کے چھپر انہوں نے تحصیل کے دروازے پر جمع کیئے اور اُس میں آگ لگادی یہانتک کہ جسوقت آدھے کواڑ جل گئے ابھی آگ بجھنے بھی نہ پائی تھی کہ اِن نڈر ملانوں نے جلتی آگ میں قدم بڑھائے اور بھڑکتے ہوئے شعلوں میں گھسکر خزانہ سرکار کو لُوٹا تھا حالانکہ یہ کمبل پوش فاقہ کش نفس کُش حضرات فسادوں سے کوسوں دُور تھے...'' (تذکرۃ الرشید ج ا ص ۷۶)

میرٹھی صاحب مزید فرماتے ہیں:

''ہر چند کہ یہ حضرات حقیقۃً بے گناہ تھے مگر دشمنوں کی یاوہ گوئی نے انکو باغی ومفسد اور مجرم و سرکاری خطاوار ٹھیرا رکھا تھا اِس لئے گرفتاری کی تلاش تھی مگر حق تعالیٰ کی حفاظت بر سر تھی اسلئے کوئی آنچ نہ آئی اور جیسا کہ آپ حضرات اپنی مہربان سرکار کے دلی خیر خواہ تھے تازیست خیر خواہ ہی ثابت رہے۔'' (تذکرۃ الرشید ج ا ص ۷۹)

**سیاح:** اتنے مستند حوالوں سے کئی باتیں معلوم ہوتی ہیں:

1 دیوبندی علماء انگریزوں کے زبردست حامی اور ایجنٹ تھے۔

2 دیوبندیوں نے شاملی میں ان مسلمانوں کے خلاف جنگ لڑی تھی جو ہندوستان پر انگریزوں کے قبضے کے خلاف جہاد کر رہے تھے۔

3 مسلمانوں کا قتلِ عام کرنے والی انگریزی حکومت دیوبندیوں کے نزدیک رحم دل حکومت اور مہربان سرکار تھی۔

4 جنگ آزادی کے بعد انگریزی عدالتوں میں نانوتوی اور گنگوہی صاحب بالکل بے گناہ ثابت ہوئے۔ خلاصہ یہ کہ دیوبندی علماء انگریزوں کے ایجنٹ تھے، اب میں سمجھا کہ اسی وجہ سے اس کمرے پر برطانیہ کا جھنڈا لہرا رہا ہے۔

**گائیڈ:** جی ہاں! دیوبندیوں کے اکابر میں سے مولانا مملوک علی صاحب صدر مدرس تھے۔

ہمارے ایک قابلِ اعتماد عالم نے لکھا ہے: ''مولانا مملوک علی صاحب کی صدارت سے متعلق تین پہلو قابل غور ہیں۔ اول یہ کہ مولانا موصوف دہلی کالج میں انگریزی حکومت کے بمشاہرہ سو روپئے ماہانہ پر ملازم تھے۔'' (انفاس امدادیہ ص ۱۰۸، حاشیہ:۱۱)

**سیاح:** سنا ہے کہ اشرفعلی تھانوی صاحب کو بھی انگریزوں کی طرف سے تنخواہ ملتی تھی؟

**گائیڈ:** یہ بالکل سچ ہے، خود تھانوی صاحب فرماتے ہیں:

''تحریکات کے زمانہ میں میرے متعلق یہ مشہور کیا گیا تھا کہ چھ سو روپیہ ماہانہ گورنمنٹ سے پاتا ہے۔'' (ملفوظات حکیم الامت ج۶ ص ۵۶ ملفوظ نمبر ۱۰۸)

ہمارے ایک ثقہ مولانا فرماتے ہیں:

''دیکھئے حضرت مولانا اشرفعلی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ ہمارے آپ کے مسلّم بزرگ و پیشوا تھے، ان کے متعلق بعض لوگوں کو یہ کہتے ہوئے سنا گیا کہ اون کو چھ سو روپیہ ماہوار حکومت کی جانب سے دیئے جاتے تھے....'' (مکالمۃ الصدرین ص ۹)

**سیاح:** آپ کیسے کیسے انکشافات کر رہے ہیں! یہ لوگ تو اپنے آپ کو کچھ اور ہی ظاہر کرتے تھے۔

**گائیڈ:** آج کا دیوبندی اپنے آپ کو جو ثابت کرنا چاہتا ہے وہ سب جھوٹ ہے اور غیروں سے مرعوب ہونے کی بنا پر ہے۔ آپ مزید سنئے! مولانا تھانوی کے بھائی محکمہ سی آئی ڈی میں بڑے عہدیدار کی حیثیت سے اخیر تک رہے۔ دیکھئے مکتوبات شیخ الاسلام (ج ۲ ص ۳۱۹)

مولانا تھانوی سے کسی نے پوچھا تھا: اگر تمہاری حکومت ہو جائے تو انگریزوں کے ساتھ کیا برتاؤ کروگے؟ تھانوی صاحب نے جواب دیا:

"محکوم بنا کر رکھیں (گے) کیونکہ جب خدا نے حکومت دی تو محکوم ہی بنا کر رکھیں گے مگر ساتھ ہی اسکے نہایت راحت اور آرام سے رکھا جائے گا اس لئے کہ انہوں نے ہمیں آرام پہونچایا ہے...." (ملفوظات حکیم الامت ج ۶ ص ۵۵ ملفوظ: ۱۰۷)

**سیاح:** سنا ہے کہ تبلیغی جماعت کو بھی انگریزوں کی طرف سے چندہ ملتا تھا؟

**گائیڈ:** جی ہاں! آپ نے صحیح سنا ہے۔

مولانا حفظ الرحمٰن صاحب نے فرمایا:

"مولانا الیاس صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی تبلیغی تحریک کو بھی ابتداءً حکومت کی جانب سے بذریعہ حاجی رشید احمد صاحب کچھ روپیہ ملتا تھا پھر بند ہو گیا۔" (مکالمۃ الصدرین ص ۸)

کیا آپ کو پتا ہے کہ مولانا قاسم نانوتوی کے صاحبزادے حافظ محمد احمد کو انگریزوں نے شمس العلماء کا خطاب دیا تھا؟

**سیاح:** سنا تو ہے لیکن حقیقت کیا ہے؟ معلوم نہیں ہے۔

**گائیڈ:** شمس العلماء کے اس لقب کے لئے دیکھئے تحریک شیخ الہند (ص ۱۶۰، ۱۶۲) بلکہ لکھا ہوا ہے کہ "۱۴۴۔ محمد احمد حافظ شمس العلماء

(۱) پسر محمد قاسم بانی مدرسہ دیوبند۔ یہ مدرسہ کا مہتمم یا پرنسپل ہے اور وفادار ہے۔"

(تحریک شیخ الہند ص ۴۴۹)

**سیاح:** سنا ہے کہ محمد احسن نانوتوی نے ۲۲ مئی ۱۸۵۷ء کو انگریزوں کی حمایت میں تقریر کی تھی؟

**گائیڈ:** محمد ایوب قادری دیوبندی لکھتے ہیں:

''۲۲رمئی کو نماز جمعہ کے بعد مولانا محمد احسن صاحب نے بریلی کی مسجد نومحلّہ میں مسلمانوں کے سامنے ایک تقریر کی اور اس میں بتایا کہ حکومت سے بغاوت کرنا خلاف قانون ہے''

(کتاب: مولانا محمد احسن نانوتوی ص ۵۰)

''اس تقریر نے بریلی میں ایک آگ لگا دی اور تمام مسلمان مولانا محمد احسن نانوتوی کے خلاف ہوگئے۔ اگر کوتوال شہر شیخ بدر الدین کی فہمائش پر مولانا بریلی نہ چھوڑتے تو ان کی جان کو بھی خطرہ پیدا ہوگیا تھا'' (محمد احسن نانوتوی ص ۵۱)

**سیاح** (برطانیہ کے جھنڈے والے اس بڑے کمرے میں داخل ہوکر): یہ ملکہ وکٹوریہ کی بڑی تصویر کے نیچے دو تصویریں کس کی لگی ہوئی ہیں؟

**گائیڈ:** ان میں ایک تو پی سی پگاٹ ہیں جنھوں نے مدرسۂ دیوبند میں بہت زیادہ چندہ دیا تھا۔ خود محترم پگاٹ صاحب مدظلہ فرماتے ہیں:

''مجھ کو آج مدرسۂ عربیہ دیوبند کے معائنہ کرنے سے غیر معمولی مسرت ہوئی.... میں نہایت خوشی سے اپنا نام چندہ دہندگان میں شامل کرتا ہوں۔ پی سی پگاٹ، جنٹ مجسٹریٹ سہارنپور، ۶/اپریل ۱۸۹۷ء'' (مکمل تاریخ دارالعلوم دیوبند ج ۲ ص ۳۴۹)

دوسرے محترم پامر صاحب مدظلہ ہیں، مدرسۂ دیوبند کا ذکر کرتے ہوئے محمد ایوب قادری صاحب لکھتے ہیں:

''اس مدرسہ نے یوماً فیوماً ترقی کی ۳۱رجنوری ۱۸۷۵ء بروز یکشنبہ لفٹنٹ گورنر کے ایک خفیہ معتمد انگریز مسمی پامر نے اس مدرسہ کو دیکھا تو اس نے نہایت اچھے خیالات کا اظہار کیا اس کے معائنہ کی چند سطور درج ذیل ہیں: جو کام بڑے بڑے کالجوں میں ہزاروں روپیہ کے صرف سے ہوتا ہے وہ یہاں کوڑیوں میں ہو رہا ہے جو کام پرنسپل ہزاروں روپیہ ماہانہ تنخواہ لے کر کرتا ہے وہ یہاں ایک مولوی چالیس روپیہ ماہانہ پر کر رہا ہے یہ مدرسہ خلاف سرکار نہیں بلکہ موافق سرکار ممد معاون سرکار ہے'' (مولانا محمد احسن نانوتوی ص ۲۱۷)

**سیاح:** آج یہ واضح ہوگیا کہ دیوبندیوں نے انگریزوں کے خلاف جہاد نہیں کیا بلکہ ان کی پوری حمایت، موافقت اور مدد فرمائی ہے۔

**گائیڈ:** آپ کو ایک راز کی بات بتاؤں، ۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی میں مسلمانوں کی طرف سے جہاد کا جو فتویٰ جاری ہوا تھا اُس پر کسی دیوبندی عالم کے قطعاً دستخط نہیں ہیں مثلاً دیکھئے علماء ہند کا شاندار ماضی (ج۴ص ۱۷۹) جانباز مرزا دیوبندی کی کتاب: انگریز کے باغی مسلمان (ص۲۹۳)

**سیاح:** آپ تو بہت پکے اور سچے دیوبندی معلوم ہوتے ہیں، اسی وجہ سے آپ کا ایک حوالہ بھی غلط نہیں ہے ورنہ ماسٹر امین اوکاڑی، الیاس گھمن اور ابوبکر غازیپوری جیسے کذابین و دجالین نے دن رات جھوٹ بولتے اور کذب وافتراء کا مظاہرہ کرتے ہوئے دیوبندیوں کو جنگ آزادی کا ہیرو بنا رکھا ہے۔ اچھا! یہ تو بتائیں کہ رشید احمد گنگوہی نے ۱۸۹۸ء میں کون سا فتویٰ جاری کیا تھا؟

**گائیڈ:** ''شاید اس سلسلہ میں سب سے زیادہ گراں قدر فیصلہ وہ فتوی ہے جو ۱۸۹۸ء میں مرحوم مولانا رشید احمد گنگوہی نے جاری کیا تھا۔ کیونکہ اس پر دوسرے علماء کے علاوہ مولانا محمود حسن کے بھی دستخط ہیں کہ مسلمان مذہبی طور سے پابند ہیں کہ حکومت برطانیہ کے وفادار رہیں، خواہ آخرالذکر سلطان ترکی سے ہی برسرِ جنگ کیوں نہ ہو۔'' (تحریک شیخ الہند ص ۳۰۵)

یاد رہے کہ اس حوالے کے بعد محمد میاں دیوبندی نے تقیہ کرتے اور جھوٹ بولتے ہوئے اس حوالے پر جرح کی ہے جو کہ مردود ہے۔

عبید اللہ سندھی (سابق نام: بُوٹا سنگھ) اپنے ایک خط میں مدرسۂ دیوبند کے بارے میں فرماتے ہیں: ''مالکانِ مدرسہ سرکار کی خدمت میں لگے ہوئے ہیں'' (تحریک شیخ الہند ص ۳۵۸)

**سیاح:** انگریز سرکار کی خدمت میں لگے رہنا، انگریزوں کا چندہ ہڑپ کر لینا اور پھر اپنے آپ کو جنگِ آزادی کا ہیرو بنا کر پیش کرنا بہت بڑا مذاق اور تاریخ سازی ہے۔

**گائیڈ:** ہمارے اکابر نے انگریزوں کی جو حمایت کی ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ خواجہ خضر d

انگریزوں کے زبردست حامی تھے۔

**سیاح:** کیا کہہ رہے ہیں آپ؟

**گائیڈ:** مناظر احسن گیلانی دیوبندی فرماتے ہیں:

”نواب صدر یار جنگ مولانا حبیب الرحمٰن شیروانی صدر الصدور در سرکار آصفیہ قدس اللہ سرہ سے ایک دفعہ نہیں مختلف موقعوں پر یہ بات فقیر نے سُنی تھی کہ انگریزوں کے مقابلہ میں جو لوگ لڑ رہے تھے، ان میں حضرت مولانا شاہ فضل الرحمٰن گنج مراد آبادی رحمۃ اللہ بھی تھے۔ اچانک ایک دن مولانا کو دیکھا گیا کہ خود بھاگے جا رہے ہیں اور کسی چودھری کا نام لے کر جو باغیوں کی فوج کی افسری کر رہے تھے کہتے جاتے تھے کہ لڑنے کا کیا فائدہ خضر کو تو میں انگریزوں کی صف میں پا رہا ہوں۔

نواب صاحب ہی دوسرے واقعہ کا ذکر بھی فرماتے تھے کہ غدر کے بعد جب گنج مراد آباد کی ویران مسجد میں حضرت مولانا جا کر مقیم ہوئے تو اتفاقاً اسی راستہ سے جس کے کنارے مسجد ہے کسی وجہ سے انگریزی فوج گذر رہی تھی، مولانا مسجد سے دیکھ رہے تھے، اچانک مسجد کی سیڑھیوں سے اتر کر دیکھا گیا کہ انگریزی فوج کے ایک سائیس سے جو باگ ڈور کھونٹے وغیرہ گھوڑے کا لئے ہوئے تھا اس سے باتیں کر کے پھر مسجد واپس آ گئے اب یاد نہیں رہا کہ پوچھنے پر یا خود بخود فرمانے لگے کہ سائیس جس سے میں نے گفتگو کی یہ خضرؑ تھے۔ میں نے پوچھا کہ یہ کیا حال ہے تو جواب میں کہا کہ حکم یہی ہوا ہے۔“

(حاشیہ سوانح قاسمی ج ۲ ص ۱۰۳، علماء ہند کا شاندار ماضی ج ۴ ص ۲۸۰، ۲۸۱)

**سیاح:** خضر d تو فوت ہو چکے ہیں لہٰذا انگریزی فوج میں ان کی موجودگی تو صریح جھوٹ ہے لیکن اس واقعے سے معلوم ہوا کہ دیوبندیوں کے انگریزی فوج کے ساتھ بہت گہرے تعلقات تھے، مال و دولت بھی خوب ملتا تھا اسی وجہ سے مدرسۂ دیوبند میں یہ کمرہ انگریزوں کے نام وقف ہے، اس مدرسے میں ملکہ وکٹوریہ کی بہت بڑی تصویر اور چھت پر انگریزوں کا جھنڈا لہرا رہا ہے۔ چلو یہاں سے فوراً باہر چلیں۔

# عقائد علمائے دیوبند

**سیاح** (ایک بڑے ہال کے باہر پتھروں پر بیٹھتے ہوئے): دیوبندی علماء کی فقہ اور اُن کے کرتوت تو میں نے دیکھ لئے ہیں، اب کچھ دیوبندی عقائد کے بارے میں بھی بتا دیں۔

**گائیڈ**: ہمارا پہلا عقیدہ یہ ہے کہ خدا جھوٹ بول سکتا ہے کیونکہ یہ اس کی قدرت کے تحت داخل ہے۔ مولانا رشید احمد گنگوہی صاحب فرماتے ہیں:

''الحاصل امکان کذب سے مراد دخول کذب تحت قدرت باری تعالیٰ ہے...پس ثابت ہوا کہ کذب داخل تحت قدرت باری تعالےٰ جل وعلیٰ ہے'' (تالیفاتِ رشیدیہ ص ۹۸،۹۹)

**سیاح**: میں نہیں مانتا کہ اللہ تعالیٰ جھوٹ بول سکتا ہے کیونکہ اللہ سے سچا کوئی نہیں ہے، ہاں یہ ممکن ہے کہ گنگوہی، نانوتوی اور تھانوی وغیرہم جھوٹ بول سکتے ہیں بلکہ ان لوگوں نے بالفعل جھوٹ بولا ہے۔

**گائیڈ**: ہمارا دوسرا عقیدہ یہ ہے کہ محمد a بے مثل و بے مثال نہیں ہیں بلکہ آپ کی نظیر و مثال ممکن ہے۔ نانوتوی صاحب نے اس مسئلے پر تحذیر الناس نامی کتاب لکھی ہے جس میں یہ ثابت کیا ہے کہ سات زمینیں ہیں اور ہر زمین میں ہمارے نبی جیسا نبی موجود ہے۔ اس موضوع پر قاری طیب دیوبندی نے زبردست تقریر کی تھی جس میں امکانِ کذبِ باری تعالیٰ کے ساتھ امکانِ نظیرِ مصطفیٰ کو بھی ثابت کیا تھا۔ دیکھئے مجالس حکیم الاسلام جلد اول ص ۳۵

**سیاح**: معاذ اللہ!

**گائیڈ**: ہمارا تیسرا عقیدہ یہ ہے کہ اگر محمد رسول اللہ a کے بعد کوئی نبی پیدا ہو جائے تو ختمِ نبوت میں کوئی فرق نہیں آئے گا۔ مولانا نانوتوی صاحب فرماتے ہیں:

''بلکہ اگر بالفرض بعد زمانہ نبوی a کوئی نبی پیدا ہو تو پھر بھی خاتمیت محمدی میں کچھ فرق نہ آئے گا'' (تحذیر الناس ص ۸۵)

**سیاح:** یہی وہ رسوائے زمانہ عبارت ہے جسے عبدالرحمٰن خادم قادیانی نے بحوالہ نانوتوی بطورِ حجت پیش کیا ہے۔ دیکھئے (مرزائی، قادیانی) پاکٹ بک ص ۲۷۶

**گائیڈ:** ہمارا چوتھا عقیدہ یہ ہے کہ نبی a کا علم ایسا تھا جیسا کہ بچوں، پاگلوں اور حیوانوں کو بھی حاصل ہوتا ہے۔ حکیم الامت اشرفعلی تھانوی فرماتے ہیں:

''پھر یہ کہ آپ کی ذات مقدسہ پر علم غیب کا حکم کیا جانا اگر بقول زید صحیح ہوتو دریافت طلب یہ امر ہے کہ اس غیب سے مراد بعض غیب ہے یا کل غیب، اگر بعض علوم غیبیہ مراد ہیں تو اس میں حضور ہی کی کیا تخصیص ہے، ایسا علم غیب تو زید وعمرو بلکہ ہر صبی (بچہ) و مجنون (پاگل) بلکہ جمیع حیوانات و بہائم کے لئے حاصل ہے کیونکہ ہر شخص کوکسی نہ کسی ایسی بات کا علم ہوتا ہے جو دوسرے شخص سے مخفی ہے تو چاہئے کہ سب کو عالم الغیب کہا جائے۔'' (حفظ الایمان ص ۱۳)

حسین احمد ٹانڈوی گاندھوی فرماتے ہیں: ''تو لفظ ایسا کلمۂ تشبیہ ہے'' (الشہاب الثاقب ص ۱۰۳)

**سیاح:** توبہ توبہ! یہ تو نبی کریم a کی بہت بڑی گستاخی ہے، آپ کے علمِ مبارک کو پاگلوں اور حیوانوں سے تشبیہ دی گئی ہے۔

**گائیڈ:** ہمارا پانچواں عقیدہ یہ ہے کہ بندہ خدا بن جاتا ہے۔

ہمارے سید الطائفہ حاجی امداد اللہ فرماتے ہیں:

''اس مرتبہ میں خدا کا خلیفہ ہوکر لوگوں کو اس تک پہونچاتا ہے اور ظاہر میں بندہ اور باطن میں خدا ہوجاتا ہے۔'' (کلیاتِ امدادیہ ص ۳۵،۳۶)

**سیاح:** استغفر اللہ!

**گائیڈ:** ہمارا چھٹا عقیدہ یہ ہے کہ رحمت للعالمین ہونا ہمارے نبی a کی صفتِ خاصہ نہیں ہے بلکہ ہمارے ملوانٹے ملوانے بھی رحمت للعالمین ہوسکتے ہیں۔

رشید احمد گنگوہی صاحب فرماتے ہیں:

''لفظ رحمۃ للعالمین صفت خاصہ رسول اللہ a کی نہیں ہے'' (فتاویٰ رشیدیہ ص ۲۱۸)

حاجی امداد اللہ جب فوت ہوئے تھے تو گنگوہی صاحب کو دست (جلاب) لگ گئے تھے۔

''کئی روز تک کھانا نہیں کھایا گیا۔ اس زمانہ میں لوگوں نے اکثر یہی کہتے سنا کہ ہائے رحمۃ للعالمین واقعی حضرت کی شان رحمت ہی رحمت تھی۔'' (معارف گنگوہی ص ۵۱)

**سیاح:** آپ لوگوں کا یہ عقیدہ تو سراسر غلط ہے۔

**گائیڈ:** ہمارا ساتواں عقیدہ یہ ہے کہ قبر کی مٹی سے بھی شفا ہوتی ہے۔

اشرفعلی تھانوی صاحب نے فرمایا:

''مولوی معین الدین صاحب حضرت مولانا محمد یعقوب صاحب کے سب سے بڑے صاحبزادے تھے۔ وہ حضرت مولانا کی ایک کرامت (جو بعد وفات واقع ہوئی) بیان فرماتے تھے۔ کہ ایک مرتبہ ہمارے نانوتہ میں جاڑہ بخار کی بہت کثرت ہوئی۔ سو جو شخص مولانا کی قبر سے مٹی لے جا کر باندھ لیتا اسے ہی آرام ہو جاتا۔ بس اس کثرت سے مٹی لے گئے کہ جب بھی قبر پر مٹی ڈلواؤں تب ہی ختم۔ کئی مرتبہ ڈال چکا۔ پریشان ہو کر ایک دفعہ مولانا کی قبر پر جا کر کہا۔ (یہ صاحبزادے بہت تیز مزاج تھے۔ آپ کی تو کرامت ہوگئی اور ہماری مصیبت ہوگئی۔ یاد رکھو اگر اب کے کوئی اچھا ہوا تو ہم مٹی نہ ڈالیں گے ایسے ہی پڑے رہیو۔ لوگ جوتہ پہنے تمہارے اوپر ایسے ہی چلیں گے۔ بس اسی دن سے پھر کسی کو آرام نہ ہوا۔ جیسے شہرت آرام کی ہوئی تھی ویسے ہی شہرت ہوگئی کہ اب آرام نہیں ہوتا۔ پھر لوگوں نے مٹی لے جانا بند کر دیا۔''

(ارواح ثلاثہ عرف حکایات اولیاء ص ۳۳۹ حکایت نمبر ۳۶۶)

**سیاح:** اگر بریلوی حضرات ایسی بات کہیں تو فوراً ان پر کفر و شرک کا فتویٰ لگ جاتا ہے۔

**گائیڈ:** بریلویوں پر تو کفر و شرک کا فتویٰ بالکل جائز ہے لیکن اپنے بزرگوں کی کفریہ و شرکیہ عبارات کو ہم کشف و کرامات پر محمول کرتے ہیں۔

ہمارا آٹھواں عقیدہ یہ ہے کہ رشید احمد گنگوہی صاحب ہمارے نزدیک بانیٔ اسلام کے ثانی ہیں۔ محمود حسن دیوبندی فرماتے ہیں:

''زبان پر اہلِ ہوا کی ہے کیوں اُعلُ ہُبل شاید
اُٹھا عالم سے بانی اِسلام کا ثانی'' (کلیات شیخ الہند ص ۸۷)

**سیاح:** بانیٔ اسلام سے مراد اللہ ہو یا اس کا رسول، ہر لحاظ سے محمود کا یہ شعر باطل ہے۔

**گائیڈ:** ہمارا نواں عقیدہ یہ ہے کہ نبی a کے پاس علمِ غیب قطعاً نہیں ہے لیکن ہمارے بزرگوں اور اکابر کے پاس غیب ہی غیب ہے۔ حاجی امداد اللہ صاحب نے فرمایا:

"لوگ کہتے ہیں کہ علمِ غیب انبیاء و اولیاء کو نہیں ہوتا میں کہتا ہوں کہ اہلِ حق جس طرح نظر کرتے ہیں دریافت و ادراک غیبیات کا ان کو ہوتا ہے اصل میں یہ علم حق ہے۔"

(امداد المشتاق ص ۶۷، ۷۷ فقرہ: ۱۲۹، شمائم امدادیہ ص ۶۱)

**سیاح:** عجیب دوغلی پالیسی ہے۔

**گائیڈ:** ہمارا دسواں عقیدہ یہ ہے کہ مرزائیوں اور دیوبندیوں کا توحید میں کوئی اختلاف نہیں ہے۔ ہمارے مولانا عبدالماجد دریا بادی نے اشرفعلی تھانوی صاحب سے مرزائیوں کے بارے میں نقل کیا:

"توحید میں ہمارا ان کا کوئی اختلاف نہیں، اختلاف رسالت میں ہے اور اس کے بھی صرف ایک باب میں یعنی عقیدۂ ختمِ رسالت میں بات کو بات کی جگہ پر رکھنا چاہیئے۔ جو شخص ایک جرم کا مجرم ہے، یہ تو ضرور نہیں کہ دوسرے جرائم کا بھی ہو۔" (سچی باتیں ص ۲۱۳)

**سیاح:** میری تو آج آنکھیں کھل گئی ہیں، دیوبند کی سیر کے دوران میں واضح طور پر پتا چل چکا ہے کہ دیوبندیوں کی فقہ اور سیرت بھی خراب ہے اور ان کے عقائد بھی انتہائی گندے، کفریہ اور شرکیہ ہیں۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ ہمیں دیوبندیوں کے شر سے ہمیشہ محفوظ رکھے۔ آمین

**گائیڈ:** یہ آپ کیا کہہ رہے ہیں؟ میں تو آپ کو لایا تھا..........

**سیاح:** چھوڑو! ان حقائق کو جاننے کے بعد کون شخص دیوبندی رہ سکتا ہے؟

اب میری اور تمھاری راہ جدا ہے۔!!!

a a a

# کتابیات


آئینۂ غیر مقلدیت (منیر احمد منور)

احسن الفتاویٰ (مفتی رشید احمد لدھیانوی) ایچ۔ایم سعید کمپنی ادب منزل، پاکستان چوک، کراچی

ارواح ثلاثہ دیکھئے حکایاتِ اولیاء

الاشباہ والنظائر (ابن نجیم المصری) ایچ۔ایم سعید کمپنی ادب منزل، پاکستان چوک، کراچی

اشرف السوانح (عزیز الحسن مجذوب) ادارۂ تالیفات اشرفیہ بیرون بوہڑ گیٹ۔ملتان

الافاضات الیومیہ من الافادات القومیہ عرف ملفوظات حکیم الامت (اشرفعلی تھانوی)
ادارۂ تالیفات اشرفیہ بیرون بوہڑ گیٹ۔ملتان

امداد المشتاق (اشرفعلی تھانوی) مکتبہ اسلامیہ بلال گنج لاہور

انفاس امدادیہ (لطیف اللہ) ادارہ نشر المعارف۔کراچی

انگریز کے باغی مسلمان (جانباز مرزا) مکتبہ تبصرہ لالہ زار کالونی کشمیر روڈ نیوشاد باغ لاہور

بہشتی زیور (اشرفعلی تھانوی) ناشران قرآن لمیٹڈ، اردو بازار، لاہور

پاکٹ بک دیکھئے قادیانی پاکٹ بک

تالیفات رشیدیہ (رشید احمد گنگوہی) ادارہ اسلامیات ۱۹۰۔انارکلی لاہور

تحذیر الناس (محمد قاسم نانوتوی) مکتبہ حفیظیہ مکی مسجد، بخاری روڈ گوجرانوالہ

تحریک شیخ الہند (محمد میاں) مکتبہ رشیدیہ۔کراچی

تذکرۃ الخلیل (عاشق الٰہی میرٹھی) مکتبۃ الشیخ ۳/۳۶۷۔بہادر آباد۔کراچی نمبر ۵

تذکرۃ الرشید (عاشق الٰہی میرٹھی) ادارہ اسلامیات ۱۹۰۔انارکلی لاہور

تعلیم الاسلام (مفتی کفایت اللہ دہلوی) تاج کمپنی لمیٹڈ لاہور، راولپنڈی۔کراچی۔ پاکستان

جرأت (اخبار) کراچی

حاشیہ الطحطاوی علی ردالمختار (طحطاوی) المکتبۃ العربیہ کانسی روڈ کوئٹہ
حفظ الایمان (اشرفعلی تھانوی) کتب خانہ مجیدیہ ملتان
حکایات اولیاء عرف ارواح ثلاثہ (اشرفعلی تھانوی) اسلامی اکادمی اردو بازار لاہور
حیات شیخ الہند (محمد میاں) ادارہ اسلامیات ۱۹۰۔انارکلی۔لاہور
خطبات حکیم الاسلام (قاری طیب)
نعمان پبلشنگ کمپنی یوسف مارکیٹ۔غزنی سٹریٹ۔اردو بازار، لاہور
درمختار (حصکفی) ایچ۔ایم سعید کمپنی ادب منزل پاکستان چوک، کراچی
ردالمختار (ابن عابدین شامی) المکتبۃ الرشیدیہ سرکی روڈ کوئٹہ
سچی باتیں (عبدالماجد دریابادی) نفیس اکیڈمی کراچی
سوانح قاسمی (مناظر الحسن گیلانی) مکتبہ رحمانیہ اردو بازار لاہور
شمائم امدادیہ (حاجی امداداللہ) مدنی کتب خانہ بیرون بوہڑ گیٹ ملتان
الشہاب الثاقب (حسین احمد ٹانڈوی مدنی) مکتبہ دارالعلوم فیض محمدی خالد آباد فیصل آباد
صد سالہ جشن دیوبند (جانباز مرزا) مکتبہ حنفیہ خان مارکیٹ اندرون احمد پوری گیٹ بھاول پور
عزیز الفتاویٰ (عزیز الرحمٰن) دارالاشاعت اردو بازار کراچی
علم الفقہ (عبدالشکور لکھنوی) دارالاشاعت اردو بازار کراچی
علمائے دیوبند کا شاندار ماضی (محمد میاں) مکتبہ رشیدیہ قاری منزل، پاکستان چوک۔کراچی
فتاویٰ دارالعلوم دیوبند (محمد ظفیر الدین) مکتبہ حقانیہ ملتان
فتاویٰ رشیدیہ (رشید احمد گنگوہی) محمد علی کارخانہ اسلامی کتب دوکان نمبر۲ اردو بازار کراچی نمبر۱
فتاویٰ عالمگیری (بہت سے علماء) بلوچستان بک ڈپو، کوئٹہ
فخر العلماء (سید اشتیاق اظہر) میزان ادب۔B-۲۷۔K۔خالد آباد گلبہار کالونی کراچی
فیض الباری (انور شاہ کشمیری) مکتبہ دارالفکر الاسلامی ۱۳۔اردو بازار، لاہور
قادیانی پاکٹ بک (عبدالرحمٰن خادم قادیانی) شکور...احمدیہ بک ڈپو گول بازار ربوہ

قیام دارالعلوم دیوبند (ڈاکٹر محمد عبداللہ چغتائی) مکتبہ محمودیہ کریم پارک لاہور
کلیاتِ شیخ الہند (محمود حسن دیوبندی) مجلس یادگار شیخ الاسلام کراچی
مبشرات دارالعلوم (انوار الحسن ہاشمی) انوار الحسن ہاشمی مبلّغ دارالعلوم دیوبند
مجالس حکیم الاسلام (ظفیر الدین) ادارہ تالیفاتِ اشرفیہ ملتان
محمد احسن نانوتوی (محمد ایوب قادری) مکتبہ عثمانیہ نمبر ۲۲۸۰ پیر الٰہی بخش کالونی کراچی نمبر ۵
معارف گنگوہی (محمد اقبال قریشی) ادارہ اسلامیات انارکلی لاہور
مکالمۃ الصدرین دارالاشاعت دیوبند ضلع سہارنپور
مکتوبات شیخ الاسلام (حسین احمد مدنی) مدنی کتب خانہ النور مارکیٹ، اردو بازار گوجرانوالہ
مکمل تاریخ دارالعلوم دیوبند (سید محبوب رضوی) میر محمد کتب خانہ مرکز علم وادب آرام باغ کراچی
ملفوظات حکیم الامت دیکھئے الافاضات الیومیہ
مولانا حسین احمد مدنی (فرید الوحیدی) مکتبہ محمودیہ جامعہ مدنیہ کریم پارک، لاہور
نوائے وقت (اخبار)
ہدایہ (ملاّ مرغینانی) مکتبہ شرکت علمیہ بیرون بوہڑ گیٹ ملتان

# تاریخی تصاویر


اسلام آباد/راولپنڈی اور لاہور سے بیک وقت شائع ہونے والا کثیر الاشاعت مستند قومی اخبار
ABC Certified
Daily JINNAH Islamabad Rawalpindi
روزنامہ
جناح
اسلام آباد
راولپنڈی
چیف ایڈیٹر: زین ملک
منگل 21 ربیع الثانی 1426ھ 30 مئی 2005ء 17 جیٹھ 2062ب


نئی دہلی: جمعیت علمائے ہند کے صدر مولانا اسعد مدنی کانگریس کے اجلاس سے خطاب کر رہے ہیں، سونیا گاندھی ساتھ بیٹھی ہیں


نئی دہلی کے انتخابی جلسے میں کانگریس کی سربراہ سونیا گاندھی علمائے دیوبند کے ساتھ

روزنامہ نوائے وقت لاہور 31/جولائی 1999 بروز ہفتہ


بھارت کی وزیر اعظم
مسز اندرا گاندھی
پہلے اجلاس سے
خطاب کر رہی ہیں
****


بھارت کے سابق نائب وزیر اعظم جگ جیون رام تقریر کر رہے ہیں


امہ جنگ راولپنڈی پیر 30 مئی 2005ء

نئی دہلی: جمعیت علماء ہند کے سربراہ مولانا اسعد مدنی جمعیت کے اجتماع سے خطاب کر رہے ہیں کانگرس کی سربراہ سونیا گاندھی بھی شریک ہیں